VOLUME 20




# شعبۂ فاصلاتی دینی تعلیم

DISTANCE LEARNING
RELIGIOUS EDUCATION




## حضرت رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا

تم میں سے کسی کا مسلمانوں کے ساتھ مسلمانوں کی زمین پر
رہ کر لوگوں کی ناپسندیدہ باتوں پر ایک گھنٹہ صبر کرنا
اُس 40 سال کی عبادت سے افضل ہے
جس میں کسی ناپسندیدہ بات پر صبر نہ کرنا پڑے۔۔

(میزان حکمت جلد 1)

## امام جعفرِ صادق علیہ السلام نے فرمایا

میں اپنے غلام (نوکر) پر اور اپنے گھر والوں (کی حرکتوں) پر
اِس قدر صبر (برداشت) کرتا ہوں جیسے کڑوے پھل کا کھانا
جو بھی صبر کرتا ہے وہ اس صبر (برداشت) کی وجہ سے
نمازی، روزہ دار اور اُس شہید کا مرتبہ حاصل کرلیتا ہے
جو رسولِؐ خدا کی ہمراہی میں جنگ کرے۔۔

(وسائلِ الشیعہ جلد 11)

# بیماری کا اَجر و ثواب

حضرت ابنِ مسعودؓ روایت کرتے ہیں کہ

ایک دن رسولؐ اللہ مسکرائے ، میں نے پوچھا

کیوں مسکرا رہے ہیں؟۔ تو فرمایا:

مومن اور اُسکی بیماری کی گھبراہٹ پر حیرت کرتا ہوں

کہ اگر اُسے معلوم ہو جائے کہ اِسکی بیماری کا کتنا ثواب ہے

تو وہ اِس بات کو پسند کرے گا کہ ہمیشہ

تاوقتِ مرگ اور ملاقاتِ پروردگار کے وقت تک بیمار ہی رہے

(وسائل الشیعہ شیخ حُرّ آملی جلد 1)

امیر المومنین امام علی علیہ السلام نے فرمایا

جس نے آنے والا کل کا دن اپنی زندگی میں شمار کیا

اُس نے موت کو اپنا حقیقی مقام نہیں دیا

(وسائل الشیعہ شیخ حُرّ آملی جلد 2)

## ہماری دیگر مطبوعات

- طولِ عمر اور وسعتِ رزق کے سو مجرّب نسخے
- گھر کو جنت بنانے کے چودہ مجرّب نسخے
- ترکِ گناہان کے چالیس طریقے
- معرفتِ امامِ زمانہ علیہ السلام
- دنیا و آخرت کی سو پریشانیوں کا حَل
- حرام نگاہ
- مرضِ حُبِّ دنیا: علامات اور علاج
- کردار سازی (حصہ اوّل)
- مرضِ تکبُّر: علامات، تشخیص کے طریقے اور اس کا علاج
- وصیت نامہ کیسے لکھا جائے
- تربیتِ اولاد کے سنہری اصول
- امراضِ روحانی کی شناخت کی ۱۰۰ علامات
- بیٹی اللہ کی رحمت
- عظمت اور بلندی کے لیے علم ہی کافی ہے
- سامانِ سفرِ آخرت
- گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں
- آئینہ
- دوستی
- صدقہ: بھلائی کرنے کا سب سے اچھا راستہ
- ثواب وضو
- اجتہاد اور تقلید پر اعتراضات کا تجزیہ
- محبت (دین محبت ہے، محبت دین)
- کردار سازی (حصہ اوّل) [انگلش ترجمہ]
- کردار سازی (حصہ دوم)
- بعد میرے......مرنے کے ، کام یہ ہیں......کرنے کے
- فاصلاتی دینی تعلیم شمارہ ۱ ............ ۲۰

- DVD ...... عراق کی زیارات کا آنکھوں دیکھا حال
- DVD ...... قومی غلطیاں
- DVD ...... تشہد میں شہادت ثالثہ پڑھنے کی رَد پر دلائل
- DVD ...... کام کی باتیں


## مدرسۃ القائمؑ

A-46 بلاک 20، سادات کالونی، فیڈرل بی ایریا، کراچی

فون: 021-36366644 , 0334-3102169 , 0333-2136992

ویب سائٹ: www.al-qaaim.com ای میل: info@al-qaaim.com

آن لائن دروس: www.youtube.com/zeezaidi madrasatulqaaim@hotmail.com

Join us : www.facebook.com/madrasatulqaaim

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حضرت رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

جس نے اپنی زندگی کو نیک علم کی طلب
میں صَرف نہیں کیا اسکی زندگی ضائع ہوگئی۔۔

خدا کی بارگاہ میں علمِ دین کو بقدرِ ضرورت حاصل نہ کرنے کا کوئی عذر قابلِ قبول نہیں ہے۔ آج کل کی مصروفیت اور تیز رفتار زندگی کا بہانہ بنا کر کوئی علم سے پہلو تہی نہیں کرسکتا۔ اپنی تمام تر مصروفیات کے باوجود اگر نوجوان و بچے روزانہ اوسطاً 10 سوالات کے جوابات یاد کریں تو ایک ماہ میں ۳۰۰ اور ایک سال میں تقریباً ۳۶۰۰ سوالات کے جوابات انہیں یاد ہو جائیں گے۔ سوالات کچھ اس انداز سے ترتیب دیئے گئے ہیں جو تقریباً ہر پہلوئے زندگی کا احاطہ کئے ہوئے ہوں۔ مثلاً:

- ☆ فقہی مسائل
- ☆ عقائد
- ☆ عملی اخلاقیات
- ☆ معلوماتِ عامّہ
- ☆ قرآن مجید
- ☆ تاریخِ اسلام

☆ منتخب آیات واحادیث کی تشریح ☆ احادیثِ معصومینؑ

☆ رسولِؐ خدا وآئمہؑ کے متعلق معلومات اور انکی سیرت

☆ علمائے اعلام کے متعلق معلومات

☆ بہت سے اعمال کے فضائل

☆ آدابِ اسلامی سے متعلق معلومات

☆ مقدّس مقامات کے متعلق معلومات

☆ رسولِؐ خدا وآئمہؑ کے اصحاب کے متعلق معلومات

☆ کتب بینی کے شوق کو بیدار کرنے کیلئے کسی کتاب کے متعلق کوئی معلوماتی بات

☆ بعض کتابچوں میں CreativeWriting

تا کہ تخلیقی صلاحیتیں بیدار ہوں اور نوجوانوں/بچوں کی سوچ اور تحریر میں بہتری آئے۔

امام علی علیہ السلام نے فرمایا
کمسنی میں علم حاصل کرو
تاکہ بڑے ہوکر سرداری کرو

اوسطاً روزانہ فقط (۱۰) سوالات کے جوابات یاد کرنے ہونگے۔

امید ہے کہ اس سلسلے میں مومنین نوجوانوں اور بچوں کی مدد کر کے مدرسہ کے مشن کو آگے بڑھانے میں تعاون کریں گے اور امامِ زمانہؑ کے ایسے مددگار مہیا کرنے میں مُمد ومعاوّن ہوں گے کہ جو علم ومعرفت سے آراستہ ہوں۔

والسّلام

انتظامیہ مدرسۃ القائم علیہ السلام



# تصویری مسائل

جوابات صفحہ 30 پر ملاحظہ کیجئے۔




1 کیا کئی میّتوں کی ایک ساتھ اجتماعی نمازِ جنازہ پڑھی جاسکتی ہے۔؟

2 اگر سجدہ گاہ پر میل کی ایسی تہہ چڑھ جائے کہ جو مانع سجدہ ہوجائے تو کیا اُس پر نماز کا سجدہ کیا جاسکتا ہے۔؟



3 اگر مونچھیں اتنی لمبی ہوں کہ پانی یا کوئی مشروب پیتے وقت اسمیں ڈوب جائیں تو کیا یہ صحیح ہے۔؟





## 4

بچّے کی پیدائش کے بعد دائیں کان میں اذان اور بائیں کان میں اقامت کہنے کا صحیح وقت کونسا ہے۔؟



## 5

کیا ہماری فقہ میں عورتوں کا قبرستان جانا حرام ہے۔؟



## 6

تقریبات گھر میں ہوں یا باہر کھانوں کو ضائع کرنا مکروہ ہے یا حرام۔؟



## 7

اگر کسی بچے کو اسکی غلطی پر اس طرح مارا جائے کی اسکی کھال سُرخ یا نیلی پڑ جائے تو کیا دیّت واجب ہوجاتی ہے۔؟



## قلعہ پہچانیئے

جواب صفحہ 10 پر ملاحظہ کیجئے۔۔



بتایئے یہ کونسا قلعہ ہے جس کی فتح کے بعد مولا علیؑ یہودیوں کی ناموس پر نگاہ پڑنے کے خوف سے خود اندر داخل ہونے سے رُک گئے تھے۔؟

## عالم پہچانیئے



جواب صفحہ 12 پر ملاحظہ کیجئے۔۔

۱۔ آپ انڈیا کے وہ مشہور عالمِ دین تھے جنھوں نے مشرقی افریقہ میں تبلیغات سے تقریباً ایک لاکھ افراد کو شیعہ کیا۔

۲۔ آپ کو عربی ، فارسی ، اردو ، انگریزی اور سواحلی زبانوں میں بہترین مہارت تھی جن کے ذریعے آپ نے تبلیغات ، تحریر و تقریر میں خوب مدد لی۔

۳۔ آپ نے 1968 میں بلال مسلم مشن تنزانیہ کی بنیاد رکھی۔

۴۔ تبلیغِ دین اور آپ کا نام مترادف الفاظ سمجھے جاتے ہیں۔

۵۔ آپ نے 140 کتابیں تحریر کیں جن کے 22 زبانوں میں تراجم ہوئے۔

# ملّتِ جعفریہ سے مراجع کرام کی اپیل




## مجلس عزاء برپا کرنے کا ثواب



امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا: جو شخص مجلسِ عزاء برپا کرے میں اُس کے لئے 2 ہزار حج، 2 ہزار عمرے (کے ثواب) کی ضمانت لیتا ہوں۔ (کامل الزّیارات ابن قولویہ)



اپنے آپ سے سوال کرنا چاہیئے کہ کیا کوئی کام ایسا ہے جو پوری زندگی میں خالصتاً امامِ زمانہؑ کی خوشنودی کے لئے کیا ہو؟

## عقائد

**سوال** کیا یہ بات صحیح ہے کہ بعض دنوں میں نحوست پائی جاتی ہے؟

جواب: جی ہاں، البتہ اسکا صحیح مفہوم جاننا بھی ضروری ہے۔

**سوال** کیا قرآن میں دنوں کی نحوست کا تذکرہ آیا ہے؟

جواب: جی ہاں، سورۂ قمر آیت 19 اور سورۂ فُصّلت آیت 16 میں دنوں کی نحوست کا تذکرہ آیا ہے۔

**سوال** کیا عقائد میں کسی مجتہد کی تقلید کی جاسکتی ہے؟

جواب: جی نہیں۔

**سوال** کیا یہ بات صحیح ہے کہ مضبوط عقائد، عمل کو مضبوط کرنے کے لئے ضروری ہوتے ہیں؟

جواب: جی ہاں، اگر کوئی عمل میں کمزور ہے تو اسکا مطلب یہ ہے کہ اسکے عقائد بھی کمزور ہیں مثلاً اگر اُسکا عقیدہ ہے کہ خدا حاضر و ناظر ہے اور اسکے ہر عمل کو دیکھ رہا ہے تو یہ کیسے ممکن ہے کہ وہ گناہ کرے اور جب یقین ہو کہ گناہ کا نتیجہ دوزخ میں جلنا ہے تو پھر کیسے ممکن ہے کہ وہ گناہ پر گناہ کرتا چلا جائے۔

**سوال** اذان سے ''حَیَّ عَلٰی خَیْرِ الْعَمَلْ'' کس نے نکالا؟

جواب: مسلمانوں کے خلیفۂ ثانی نے۔

**سوال** اذانِ فجر میں ''اَلصَّلٰوۃُ خَیْرٌ مِّنَ النَّوْمْ'' کا اضافہ کس نے کیا؟

جواب: مسلمانوں کے خلیفۂ ثانی نے۔

**سوال** کیا یہ حدیث کُتبِ شیعہ میں موجود ہے کہ حجرِ اَسود جنت سے آیا ہوا پتھر ہے؟

جواب: جی ہاں، اصولِ کافی جلد 4 میں بھی یہ روایت موجود ہے۔

لوگوں پر اپنے مال کو سخاوت سے خرچ کئے بغیر سیر و سلوک کے منازل طے نہیں ہو سکتے۔

(علامہ سیّد محمد حسین طباطبائیؒ)

**سوال** کیا یہ بات صحیح ہے کہ بعض روایات میں آیا ہے کہ حجرِ اَسود ایک فرشتہ تھا؟

جواب: جی ہاں۔

# فقہی مسائل

**سوال** اگر بسم اللہ لکھنے کے بجائے (786) لکھ دیا جائے تو کیا اس کو بغیر وضو ہاتھ لگا سکتے ہیں؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** اگر لفظِ اللہ کسی اور نام کے ساتھ مل کر مرکّب ہو جائے جیسے حبیب اللہ یا عبداللہ تو کیا اِسے بغیر وضو ہاتھ لگا سکتے ہیں؟

جواب: جی نہیں۔

**سوال** کیا قرآنی آیات کو بغیر وضو ہاتھ لگانے کا حرام ہونا حرفِ قرآن سے مخصوص ہے یا دیواروں پر لگانے والی آیات کی Painting رسالوں اور کتابوں میں لکھی ہوئی آیات کا بھی یہی حکم ہے؟

جواب: یہ حُرمتِ قرآن سے مخصوص نہیں ہے بلکہ آیات کہیں بھی لکھی ہوں بغیر وضو ہاتھ لگانا حرام ہے۔

**سوال** اگر امتحانات میں آیاتِ قرآنی اسطرح لکھی جائیں کہ ہاتھ آیات سے نہ ٹکرائے تو کیا اجازت ہے؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** اگر انگوٹھی کے نقش پر واضح طور پر اللہ کا نام تحریر یا کندہ ہوا ہو تو کیا اسے بغیر وضو ہاتھ لگا سکتے ہیں؟

جواب: جی نہیں۔



موت آپ کو پُروقار بناتی ہے اور آپ کی غیر سنجیدگی اور احمقانہ پن کو ختم کرتی ہے۔

**سوال** عموماً اخباروں میں آیاتِ قرآنی بھی لکھی ہوتی ہیں اگر اس اخبار میں روٹی لپیٹ کر دی جائے یا کوئی اور چیز لپیٹ کر دی جائے جبکہ معلوم ہو کہ اس میں آیاتِ قرآنی لکھی ہیں تو کیا یہ عمل جائز ہے؟

جواب: اگر توہینِ قرآن سمجھا جائے تو جائز نہیں۔

**سوال** اگر کوئی اخبار زمین پر پڑا ہوا ور معلوم نہ ہو کہ اس پر آیاتِ قرآنی یا اللہ یا معصومینؑ کے نام لکھے ہوئے ہیں یا نہیں تو کیا اسے اُٹھانا یا تحقیق کرنا ضروری ہے؟

جواب: ضروری نہیں۔

**سوال** وہ کونسے مشہور مَرجع گذرے ہیں جو قرآنی سورے کو یاد کرنے کے بعد اُنہیں بھلا دینے کو احتیاطِ واجب کی بناء پر جائز نہیں سمجھتے تھے؟

جواب: آیت اللہ خوئیؒ۔

**سوال** قرآن کی وہ آیات جو منسوخ ہو چکی ہیں ان کا بغیر وضو چھونا کیسا عمل ہے؟

جواب: حرام ہے۔

**سوال** اگر کوئی عورت تلاوتِ قرآن کر رہی ہو تو کیا مرد اُسے سُن سکتے ہیں؟

جواب: اگر کوئی خرابی واقع نہ ہو رہی ہو تو جائز ہے۔

**سوال** تلاوتِ قرآن کرنے کا ہدیہ لینا کیسا عمل ہے؟

جواب: جائز ہے البتہ خالص قربۃً الی اللہ کی نیت رکھنی چاہیئے۔

**سوال** کیا قرآن سننے یا دل ہی دل میں تلاوت کرنے کا وہی ثواب ہے جو اپنی زبان سے تلاوتِ قرآن کا ہے؟

جواب: زبان سے تلاوتِ قرآن کا ثواب زیادہ ہے۔

خدا کی طرف سے ہدایت کا وسیلہ رسولؐ، آئمہؑ ہیں اور بندوں کی طرف سے ہدایت قبول کرنے کی دلیل اِطاعت ہے۔

**سوال** بے نمازی مرحوم شخص کے لئے تلاوتِ قرآن کا ثواب ہدیہ کرنا کیسا ہے؟

جواب: جائز ہے بلکہ وہ اس ثواب کا زیادہ ضرورت مند ہے۔

**سوال** تلاوتِ قرآن کے لئے آواز کو خوبصورت بنانا کیا ریا کاری میں شمار ہوتا ہے؟

جواب: جی نہیں۔

**سوال** دورانِ نماز الحمد یا کسی دوسرے سورہ کو دیکھ کر پڑھنا کیسا عمل ہے؟

جواب: جائز ہے البتہ مکروہ ہے۔

**سوال** اگر قرآن نعوذ باللہ غلطی سے زمین پر گر جائے تو اسکا کیا کفّارہ ہے؟

جواب: کوئی کفّارہ واجب نہیں ہے۔

**سوال** کیا اللہ کے ناموں کو یا آیاتِ قرآنی کو کسی اخبار یا رسالے میں بے حرمتی سے بچانے کے لئے کسی پین یا مارکر کی سیاہی پھیر کر مٹایا جاسکتا ہے؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** اگر کلاس رومز میں بلیک بورڈ پر آیاتِ قرآنی کو ڈسٹر سے مٹانے پر چاک کے ذرّات جو زمین پر گرتے ہیں کیا اُنہیں اُٹھانا ضروری ہے؟

جواب: جی نہیں۔

**سوال** اگر آیاتِ قرآنی پر پلاسٹک کوٹنگ ہوئی ہو تو کیا پھر بھی اُس پر بغیر وضو ہاتھ نہیں لگایا جاسکتا؟

جواب: جی نہیں پھر لگایا جاسکتا ہے۔

**جواب : قلعہ پہچانیئے** ------------ قلعۂ خیبر۔



پیغمبر اسلامؐ کے قول کے مطابق 8 افراد کی نماز قبول نہیں ہوتی جن میں سے ایک وہ سمجھدار لڑکی بھی ہے جو بغیر (صحیح) پردے کے نماز پڑھے۔

**سوال** جو نمازی نمازِ جمعہ پڑھ رہا ہو کیا اُس پر نمازِ جمعہ کے خطبوں میں حاضر ہونا بھی واجب ہے؟

جواب: واجب نہیں۔

**سوال** کیا غسلِ جمعہ کرنے کے بعد نماز کے لئے وضو کرنا ضروری ہے؟

جواب: امام خمینیؒ اور آقائے خامنہ ای کے فتویٰ میں ضروری ہے کہ وضو بھی کیا جائے لیکن آیت اللہ خوئیؒ، آیت اللہ سیستانی اور آیت اللہ وحید خراسانی کے فتویٰ میں واجب نہیں ہے۔

**سوال** کیا عورتوں کے لئے غسل میں سر کے بڑے بالوں کو مکمل طور پر دھونا واجب ہے؟

جواب: آیت اللہ خامنہ ای کے نظریے میں احتیاطِ واجب کی بناء پر بڑے بالوں کو بھی دھونا چاہیئے البتہ آقائے خوئیؒ اور آقائے سیستانی کے فتویٰ میں بڑے بالوں کو دھونا واجب نہیں ہے البتہ پانی کو بالوں کی جڑ تک پہنچانا ضروری ہے۔

**سوال** کیا جمعہ کے دن کی نمازِ ظہر کو آہستہ آواز میں پڑھنا بہتر ہے یا بلند آواز سے؟

جواب: جمعہ کے دن کی ظہر کی نماز مستحب ہے کہ بلند آواز میں پڑھی جائے۔

**سوال** کیا اہلِ بیتؑ کے دشمنوں پر لعنت کرنے کا کوئی ثواب ہے؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** وہ دعائیں جو طویل ہوتی ہیں مثلاً دعائے جوشنِ کبیر، کیا انہیں قسطوں میں پڑھ سکتے ہیں؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** کیا نماز کے قنوت میں عقیق کے نگینے کو چہرہ کے سامنے کرنا مستحب ہے؟

جواب: اِس عمل کا مستحب ہونا ثابت نہیں ہے۔

امام حسنؑ کے قول کا یہ مفہوم ہے کہ صلاحیت آنے سے پہلے کام کا آغاز کر دینا جہالت ہے۔

**سوال** اگر نمازِ وحشتِ قبر پڑھنے والے کو آیت الکرسی مکمل یاد نہ ہو تو کیا وہ دیکھ کر پڑھ سکتا ہے؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** اگر دورانِ نماز چھینک آجائے تو کیا نمازی دورانِ نماز میں الحمد للّٰہ رب العالمین کہہ سکتا ہے؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** کیا نمازی سورہ الحمد پڑھنے کے بعد الحمد للّٰہ رب العالمین کہہ سکتا ہے؟

جواب: جی ہاں مستحب ہے خواہ وہ جماعت سے نماز پڑھ رہا ہو یا فرادیٰ۔

**سوال** تسبیح پر ذکرِ خدا کرنا زیادہ بہتر ہے یا انگلیوں پر تسبیح پڑھنا زیادہ بہتر ہے؟

جواب: تسبیح پر پڑھنا زیادہ بہتر ہے البتہ انگلیوں پر بھی کوئی حرج نہیں ہے۔

**سوال** کیا گاڑی میں برکت کی نیت سے قرآن رکھنا یا خاکِ شفا رکھنا جائز ہے؟

جواب: جائز ہے۔ بشرطیکہ بے احترامی نہ ہو۔

**سوال** جس طرح واجب نمازوں میں بعض غلطیوں پر سجدہ سہو واجب ہوتا ہے کیا مستحب نمازوں میں غلطیوں پر بھی واجب ہوتا ہے؟

جواب: جی نہیں۔

**سوال** اگر دورانِ نماز رسولِ خدا کے مبارک نام کی کان میں آواز آجائے تو کیا مستحب ہے کہ نماز روک کر درود پڑھیں؟

جواب: جی ہاں۔

**جواب : عالم پہچانیئے** ------------ علامہ سیّد سعید اختر رضوی



تمام زندہ اور مُردہ مومنین کو اپنے تمام واجب و مستحب اعمال ہدیہ کئے جاسکتے ہیں۔

**سوال** وہ شخص جسے صحیح قرآن پڑھنا نہ آتا ہو کیا اس کے لئے قرآن کی قرأت حرام ہے؟

جواب: حرام نہیں البتہ اسے صحیح پڑھنا سیکھنا چاہیئے۔

**سوال** آقائے سیستانی کے فتویٰ میں اگر کسی پر قضا روزے نہ ہوں مگر کفارے کے روزے واجب ہوں تو کیا وہ مستحب روزہ رکھ سکتا ہے؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** کیا مستحب نوافل نماز کی بھی قضا ہوتی ہے؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** اگر کوئی روزانہ واجب نمازوں کے نافلہ نہ پڑھے تو کیا اسکے ثواب کو حاصل کرنے کا کوئی طریقہ ہے؟

جواب: جو افراد نافلہ نہ پڑھ سکیں تو مستحب ہے کہ وہ ہر دو رکعت کے بدلے 3 پاؤ طعام (مثلاً آٹا) فقیر کو دے دیں۔ البتہ امام خمینیؒ کے فتویٰ میں ہر 4 چار رکعات کے بدلے میں 3 پاؤ طعام (مثلاً آٹا) فقیر کو دیں۔

**سوال** اگر ہر دو رکعت کے بدلے 3 پاؤ طعام نہ دے سکیں کیونکہ یہ تو روزانہ کی 34 رکعات نافلہ کے لئے تقریباً 13 کلو ہوجائے گا تو پھر اس ثواب کو کیسے حاصل کریں؟

جواب: تو پھر دن کی تمام نافلہ کے لئے یعنی 3 پاؤ طعام (مثلاً آٹا) اور رات کی تمام نافلہ کے لئے 3 پاؤ طعام (مثلاً آٹا) دے دیں۔ یعنی ایک دن کی نمازوں کے تمام نافلہ کے لئے ڈیڑھ کلو طعام دینا مستحب ہے۔

پیشانی اگر گناہوں سے سیاہ ہو چکی ہے تو اسے نمازوں کے سجدے کے نشان سے چھپانا چاہیئے۔

**سوال** سفر کی قضا نماز اگر اپنے وطن میں پڑھی جائے تو کیا پوری 4 رکعات پڑھنا ہوگی؟

جواب: جی نہیں نمازِ قصر کی قضا اپنے وطن میں بھی قصر پڑھنا ہوتی ہے۔

**سوال** نمازوں کی قضا کے لئے کیا دنوں کا تعیّن کرنا ہے کہ فلاں فلاں دن کی قضا نماز پڑھتا ہوں؟

جواب: جی نہیں۔

**سوال** ایسا بیمار جو ابھی کھڑے ہو کر نماز نہ پڑھ سکے مگر کچھ عرصے میں ٹھیک ہو جائے گا مثلاً ٹانگ کی ہڈی ٹوٹ گئی ہے اور پلاستر بندھا ہے کیا وہ اپنی قضا نمازیں بھی بیٹھ کر پڑھ سکتا ہے؟

جواب: اگر وہ اپنی صحت یابی سے مایوس نہیں ہے تو صحیح ہو کر ہی قضا نمازوں کو پڑھ سکے گا۔

## کارآمد باتیں

**سوال** مولا علیؑ نے کن 3 چیزوں کو کھانے کا یہ نتیجہ بتایا ہے کہ اسکا حافظہ اِتنا قوی ہو جائے گا کہ لوگ اُسے جادوگر کہنے لگیں گے۔؟

جواب: شہد، زعفران اور سُعدِ کوفی۔ (بحارالانوار جلد 59)

**سوال** حافظہ کو قوی کرنے کا سب سے مجرّب عمل کونسا ہے؟

جواب: گناہوں سے دوری۔

**سوال** قرآن کی تلاوت حافظہ میں اضافہ کرتی ہے وہ کونسی مخصوص آیت ہے جو حافظہ قوی کرنے میں بہت مجرّب ہے؟

جواب: آیت الکرسی۔

**سوال** کھانے پینے کی کونسی مزید ایسی چیزیں ہیں جن کا اعتدال سے استعمال حافظہ کو قوی بناتا ہے؟

جواب: کھجور، مچھلی، ٹماٹر، گاجر، کلیجی اور تازہ سبزیاں۔



انسان کی قدر و قیمت اُن کی ہمتوں کے ذریعے کی جاسکتی ہے۔ (مولا علیؑ)

## اِس عظیم آیتِ قرآنی کو پہچانیئے

۱۔ یہ قرآن کے سب سے بڑے سورہ کی سب سے بڑی آیت ہے۔

۲۔ اس آیت کو سیدِ قرآن بھی کہا جاتا ہے۔

۳۔ ہر نماز کے بعد اس آیت کو پڑھنے سے نماز خدا کی بارگاہ میں قبول ہو جاتی ہے اور اسکے تمام گناہ معاف ہو جاتے ہیں۔

۴۔ جس گھر میں یہ پڑھی جائے یا لکھ کر لگائی جائے وہاں سے شیطان فرار اختیار کر جاتا ہے۔

۵۔ اس آیت کو سونے سے پہلے پڑھنے والا صبح ہونے تک فرشتوں کی حفاظت میں رہتا ہے۔

۶۔ اس آیت کو کثرت سے پڑھنے والے کا حافظہ بہت قوی ہو جاتا ہے۔

۷۔ اس آیت کو ہر بیماری کی دوا کہا جاتا ہے۔

۸۔ اس آیت کے پڑھنے والے کو قیامت میں حقِ شفاعت دیا جائے گا۔

۹۔ سفر میں جان و مال کی سلامتی، وسعتِ رزق، حاجات کی قبولیت، ہر طرح کی خیر و برکت اور آخرت میں کامیابی اس آیت کی مسلسل اور روزانہ تلاوت سے حاصل کی جاسکتی ہے۔

**جواب: آیت الکرسی**

## حالاتِ حاضرہ سے آگاہی

**سوال** ہیروشیما (جاپان) پر جس امریکی پائلٹ نے بم گرایا اس کا کیا نام تھا؟

جواب: Paul Warfield۔

**سوال** ایٹم بم مارتے ہی کتنے لوگ ہیروشیما میں ہلاک ہو گئے تھے؟

جواب: تقریباً ایک لاکھ۔

موت آسان ہے زندگی گذارنا مشکل ہے۔

## انبیاء ماسبق

**سوال** انبیاؑء میں وہ کونسے انبیاؑء ہیں جو اپنی قوم سے کچھ عرصے کے لئے غیبت میں چلے گئے تھے؟

جواب: حضرت ادریسؑ ، حضرت موسیٰؑ ، حضرت صالحؑ ، حضرت ابراہیمؑ ، حضرت یونسؑ

**سوال** بتایئے وہ کونسے دو انبیاؑء ہیں جنہوں نے بعض مصلحتوں کی وجہ سے شادی نہ کی تھی؟

جواب: حضرت عیسیٰؑ اور حضرت یحییٰؑ ۔

**سوال** حضرت عیسیٰؑ کی شادی نہ کرنے کی کیا حکمت تھی؟

جواب: آیت اللہ صادق روحانی فرماتے ہیں کہ شاید اُن کا یہ اقدام توحید کو بچانے کے لئے تھا۔ وہ ڈرتے تھے کہ جس طرح نصاریٰ اُن کو اللہ کا بیٹا کہتے ہیں، کہیں اُنکی اولادوں کو بھی اللہ کی اولادیں نہ سمجھنے لگیں اور یہ کفر و شرک ہمیشہ جاری نہ رہے۔

**سوال** حضرت آدمؑ نے اس دنیا میں آنے کے بعد سب سے پہلا کونسا پھل تناول فرمایا؟

جواب: بیر۔

**سوال** حضرت آدمؑ کی نمازِ جنازہ کس نے پڑھائی؟

جواب: حضرت شیثؑ نے۔

**سوال** حضرت آدمؑ کی نمازِ جنازہ میں کتنی تکبیرات کہی گئیں؟

جواب: 30۔

**سوال** حضرت آدمؑ کی عمرِ مبارک کتنی تھی؟

جواب: تقریباً 940 سال۔



مولا علیؑ سے سوال کیا گیا کہ آپؑ اس بلند رتبے پر کیسے فائز ہوئے تو فرمایا:
”میں دل کے دروازے پر آ کر بیٹھ گیا اور خدا کے علاوہ کسی کو راہ نہ دی“۔

**سوال** ھبۃ اللہ کس کا لقب ہے اور اس کے کیا معنیٰ ہیں؟

جواب: اس کے معنیٰ ہیں ”اللہ نے دیا“ اور یہ حضرت شیثؑ کا لقب ہے۔ جب قابیل نے حضرت ھابیلؑ کو قتل کر دیا تو جبرئیلؑ نے بشارت دی کہ خدا نے ھابیلؑ کے بدلے آپ کو شیثؑ عطا فرمایا۔

**سوال** حضرت آدمؑ کہاں مدفون ہیں؟

جواب: نجف میں امیر المومنینؑ کی قبرِ مطہر کے قریب۔

**سوال** حضرت آدمؑ کو جنت سے اُترنے کا حکم ہوا تو اُن کے ساتھ اور کس کو یہ حکم ہوا تھا؟

جواب: حضرت حوّاؑ، شیطان اور سانپ۔

**سوال** حضرت آدمؑ کی پیدائش اور وفات کا دن کونسا ہے؟

جواب: ایک ہی دن روزِ جمعہ۔

**سوال** صفی اللہ اور خلیفۃ اللہ کس نبی کے القاب ہیں؟

جواب: حضرت آدمؑ کے۔

## قرآنی معلومات

**سوال** میت کے ساتھ بطورِ تبرّک قرآن قبر میں ساتھ رکھنے کا عمل کیسا ہے؟

جواب: اگر باعث ہتک نہ ہو اور آلودگیوں سے محفوظ رہے تو حرج نہیں ہے۔

**سوال** کیا تلاوتِ قرآن کے وقت خاموش رہنا واجب ہے؟

جواب: واجب تو نہیں ہے البتہ مستحب ہے کہ توجہ سے سنا جائے۔

(اے اللہ) تیری طرف بڑھنے والوں کا راستہ کس قدر قریب ہے۔

(امام سجادؑ۔ دعائے ابوحمزہ ثمالیؒ)

**سوال** کیا یہ بات صحیح ہے کہ مرحوم آیت اللہ خوئیؒ بسم تعالیٰ کو بلا وضو ہاتھ لگانا حرام قرار دیتے تھے؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** وہ کونسی چیز ہے جو نہ روح ہے اور نہ جسم مگر قرآن کے مطابق وہ سانس لیتی ہے؟

جواب: ''صبح'' (وَالصُّبۡحِ اِذَا تَنَفَّسۡ) سورۂ تکویر آیت 18۔

**سوال** حُروفِ مقطّعات کے حوالے سے قرآن کے سوروں کی کیا تقسیم ہے؟

جواب: وہ سورہ جن کا آغاز حروفِ مقطّعات سے ہوتا ہو وہ مکّی ہیں اور جن کا آغاز حروفِ مقطعات سے نہیں ہوتا وہ مدنی ہیں۔

## اسلامی اصطلاحات

**سوال** رسالۂ عملیہ میں جو رجاءِ مطلوبیت استعمال ہوتا ہے اِس کے کیا معنیٰ ہیں؟

جواب: یعنی اِس بات کی اُمید ہے کہ شریعتِ اسلامی میں یہ عمل مطلوب ہو اور اُس عمل میں ثواب ہو

**سوال** مکروہِ مؤکدّہ کسے کہتے ہیں؟

جواب: یعنی شدید مکروہ۔

**سوال** مستحبِ مؤکدّہ کسے کہتے ہیں؟

جواب: جس مستحب عمل کی شریعت میں بہت زیادہ تاکید ہے۔

**سوال** اہلِ خبرہ کے کیا معنیٰ ہیں جن سے مجتہد اعلم کی تشخیص کے سلسلے میں رجوع کیا جاتا ہے؟

جواب: یہ وہ علما ہوتے ہیں جو یا تو خود مجتہد ہوتے ہیں یا صلاحیتِ اجتہاد کے قریب ہوتے ہیں اور کسی کے اجتہاد اور اعلمیت کو پہچاننے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔

**سوال** نحر کرنا کسے کہتے ہیں؟

جواب: اونٹ کو مخصوص شرعی طریقے سے ذبح کرنے کو نحر کہتے ہیں۔



اسبابِ شہرت اختیار کرنا ریاکار ہونے کی نشانی ہے۔

**سوال** آقائے خامنہ ای اور آقائے سیستانی کے نزدیک احتیاطِ واجب اور احتیاطِ لازم میں کیا فرق ہے؟

جواب: مقامِ عمل میں دونوں برابر ہیں یا تو اس احتیاط کے مطابق عمل کریں یا اس مسئلے میں علم میں دوسرے بڑے مجتہد کی بات بھی مان سکتے ہیں۔

**سوال** بتایئے فقہ کی اصطلاح میں '' مُزکّیٰ '' کسے کہتے ہیں؟

جواب: وہ جانور جسے شرعی طریقے سے ذبح کیا گیا ہو۔

**سوال** بتایئے میتہ کسے کہتے ہیں؟

جواب: وہ جانور جسے غیر شرعی طریقے سے ذبح کیا گیا ہو یا مر گیا ہو۔

**سوال** بتایئے شکار کے احکام میں ''مُعلَّم'' کسے کہتے ہیں؟

جواب: بعض حلال گوشت جانوروں کے شکار کے لئے جس تربیت یافتہ کتے کو استعمال کیا جاتا ہے اسے مُعلَّم کہتے ہیں۔

## شخصیت پہچانیئے

1۔ آپ کا اصل نام ثابت ابن دینار ہے۔

2۔ آپ 3 آئمہؑ امام زین العابدینؑ، امام محمد باقرؑ اور امام جعفر صادقؑ کے اصحاب میں سے تھے۔

3۔ امام جعفر صادقؑ آپ کو اپنے زمانے کا سلمانؓ کہا کرتے تھے۔

4۔ امام صادقؑ آپ کے متعلق فرماتے تھے کہ میں جب بھی اُنہیں دیکھتا ہوں تو سکون محسوس کرتا ہوں۔

5۔ امام موسیٰ کاظمؑ آپ کو اُن مومنین میں سے سمجھتے تھے کہ جن کے دل کو اللہ نے نورانی کیا اور صحیح علم و دانش عطا کیا تھا۔

6۔ امام زین العابدینؑ کی دعاؤں میں رمضان کی مشہور دعائے سحر آپ ہی سے روایت کی گئی ہے۔

7۔ آپ کی کنیت ابوحمزہ ہے۔

============================== جواب: حضرت ابوحمزہ ثمالیؒ ==============================

جس کی شہرت ترقی کرتی ہے بہت کم ایسا ہوتا ہے کہ
اسکی دنیا وآخرت دونوں باقی رہ سکیں۔

## حج

**سوال** کیا مستحب طواف کے دوران چلتے ہوئے مستحب نماز پڑھی جاسکتی ہے؟

جواب: آقائے سیستانی کے فتویٰ میں جائز ہے۔

**سوال** کیا یہ بات صحیح ہے کہ حِج واجب ادا کرنے کے بعد متواتر پانچ سال تک استطاعت کے باوجود حج کے لئے نہ آنا مکروہ ہے؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** کیا امام زمانہؑ کی نیابت میں حج کیا جاسکتا ہے؟

جواب: کوئی حرج نہیں البتہ بہتر ہے کہ خود اپنا حج مستحی کرے اور اسکا ثواب امام زمانہؑ کو بعدِ حج ہدیہ کردے۔

**سوال** حالتِ احرام میں جان بوجھ کر خوشبو استعمال کرنے کا کیا کفّارہ ہے؟

جواب: ایک جانور ذبح کرنا۔

**سوال** کیا یہ بات صحیح ہے کہ قرآن میں صفا ومرویٰ کے درمیان سعی کرنے کو بھی طواف سے تعبیر کیا گیا ہے؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** صفا ومرویٰ کو قرآن میں کس چیز میں شمار کیا گیا ہے؟

جواب: شعائرُاللہ میں سے۔

امیرالمومنین امام علیؑ نے فرمایا: جس نے آنے والا کل کا دن اپنی زندگی میں شمار کیا
اُس نے موت کو اپنا حقیقی مقام نہیں دیا (وسائل الشیعہ شیخ حُرّ آملیؒ جلد 2)



آپ موت سے نہ ڈریں، اپنی زندگی سے ڈریں۔ اس نافرمانی سے
پُر زندگی کو گذارنا ڈرنے کے قابل ہے۔

## اسلامی کتابیں

**سوال** وہ کون سے شیعہ عالم ہیں جنہوں نے اپنی کتاب " اَلْفَیْن " میں مولا علیؑ کی امامت کی دو ہزار دلیلیں لکھی ہیں؟

جواب: علاّمہ حلّیؒ۔

**سوال** وہ کونسی کتاب ہے جسے شیخ صدوقؒ نے امام زمانہؑ کی فرمائش پر لکھا تھا؟

جواب: كمال الدين و تمام النعمة۔

**سوال** یہ کتاب كمال الدين و تمام النعمة کس موضوع پر لکھی گئی ہے؟

جواب: انبیاءؑ کی غَیبت اور امام زمانہؑ کی غَیبت کے موضوع پر۔

**سوال** حدیث کی مشہور کتاب وسائل الشیعہ میں کل کتنی احادیث ہیں؟

جواب: 35868۔

**سوال** وسائل الشیعہ کو لکھنے میں شیخ حُرّ عاملیؒ کو کتنا عرصہ لگا؟

جواب: 20 سال۔

## اخلاقیات

**سوال** غسلِ جمعہ کی تاکید میں کتنی احادیث وارد ہوئی ہیں؟

جواب: 21 احادیث۔

**سوال** وہ کونسا مستحب عمل ہے جسکو چھوڑنے پر مولا علیؑ نہایت مذمّت کیا کرتے تھے؟

جواب: غسلِ جمعہ۔

عاشورا کو زندہ رکھیئے، عاشورا کے ہوتے ہوئے کوئی ملک آپ کو نقصان نہیں پہنچا سکتا۔ (امام خمینیؒ)

**سوال** وہ کونسا مشہورترین ذکرِ الٰہی ہے جسکو ادا کرنے کی دوسروں کو خبر نہیں ہوتی کیونکہ اس میں ہونٹ بھی حرکت نہیں کرتے اور انسان ریاکاری کے خطرے سے بھی محفوظ رہتا ہے؟

جواب: لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ۔

**سوال** امیر المومنینؑ نے رمضان کے روزے واجب ہونے کی کیا حکمت بیان فرمائی ہے؟

جواب: تاکہ خدا اس کے ذریعے اپنی مخلوقات کے اخلاص کا امتحان لے۔

**سوال** عورت کے حوالے سے حدیث میں وہ کونسا موقع ہے جب فرشتے اس پر ہنستے ہیں؟

جواب: جب بے پردہ عورت کے ورثاء اسے قبر میں کفن میں چھپا کر دفن کرتے ہیں تو فرشتے ہنستے ہیں کہ اس نے اُس وقت اپنے آپ کو نہیں چھپایا جب نامحرم اُس پر نگاہ ڈالتے تھے اور جب اسے کوئی دیکھنے کو تیار نہیں تو تم اسے چھپا رہے ہو۔

**سوال** کوئی ایک موقع ایسا اور بیان کریں جب فرشتے ہنستے ہوں؟

جواب: جب کوئی شخص پورا دن لغویات میں گزار کر عشاء کے بعد پھر لغویات شروع کرتا ہے تو فرشتے ازراہِ تعجب ہنس کر کہتے ہیں کہ اے غافل! سارے دن کی بیہودگی سے ابھی تک سیر نہیں ہوا کہ تو نے دوبارہ لغویات شروع کر دیں۔

**سوال** بقول رسولِ خداؐ کس قسم کے عقائد رکھنے والے شخص کو آپؐ کی شفاعت نصیب نہ ہوگی؟

جواب: غالی۔

**سوال** گناہوں کے اعتبار سے کن اشخاص کو رسولِ خداؐ کی شفاعت نصیب نہ ہوگی؟

جواب: کھلم کھلا گناہ کرنے والے۔



خوفِ خدا سے روتی ہوئی آنکھ فیضانِ الٰہی کا چشمہ ہے۔

**سوال** وہ کونسا سورہ ہے جس کے نازل ہونے پر شیطان نے چیخ ماری؟

جواب: سورۂ فاتحہ۔

**سوال** کسی دوسرے مومن کی مصیبت پر خوشی کا اظہار کرنا کیسا ہے؟

جواب: امام صادقؑ فرماتے ہیں کہ خدا اس مصیبت زدہ پر رحم فرمائے گا اور وہی مصیبت تمہاری طرف پھیر دے گا۔

**سوال** کسی مومن کو اس گناہ کا طعنہ دینا کیسا ہے جسکی وہ توبہ کر چکا ہے؟

جواب: رسولِ خداؐ فرماتے ہیں کہ طعنہ دینے والا اُس وقت تک نہیں مرے گا جب تک وہ گناہ خود نہ کر لے۔

**سوال** وہ کونسی بہترین اخلاقی صفت ہے جسے عیبوں کا مدفن (قبر) قرار دیا گیا ہے؟

جواب: تحمل و بردباری۔

**سوال** وہ کونسی دو چیزیں ہیں جن سے عیب چھپے رہتے ہیں؟

جواب: رسولِ خداؐ فرماتے ہیں کہ علم اور مال ہر عیب کو چھپائے رکھتے ہیں جبکہ جہالت اور فقر ہر عیب کو ظاہر کر دیتے ہیں۔

**سوال** وہ کونسی سب سے بڑی چیز ہے جس کے ذریعے خدا اپنے بندوں کو آزماتا ہے؟

جواب: مہلت دینا۔

**سوال** وہ کونسی چیز ہے جسے کمینوں کا ہتھیار کہا گیا ہے؟

جواب: فحش کلامی کو۔

رسولِ خداؐ فرماتے ہیں کہ عالم وہ ہے جو علم پر عمل کرے خواہ اُسکا علم کم ہی کیوں نہ ہو
(بحارالانوار)

کسی بھی عمل یا ذکرِ خدا کو 40 روز تک ایک ہی نشست اور ایک ہی وقت میں ادا کیا جائے تو وہ خاص معنویت کا حامل ہو جاتا ہے۔

**سوال** رسولِ خدا کی حدیث کے مطابق وہ کونسی قوم ہے جس کا اسلام میں سب سے زیادہ حصّہ ہے؟

جواب: اہلِ فارس (ایرانی)۔

**سوال** یہ حدیث پیغمبر اسلامؐ نے کس قوم کے بارے میں ارشاد فرمائی ہے کہ اگر ایمان ثریا پر بھی معلّق ہوگا تو وہ (قوم) اُسے حاصل کرلے گی۔

جواب: اہلِ فارس (ایرانی)۔

**سوال** روایات میں مومن کی کس چیز سے ڈرنے کی نصیحت کی گئی ہے؟

جواب: اس کی فراست سے (کیونکہ وہ اللہ کے نور سے دیکھتا ہے)۔

**سوال** وہ کونسی چیز ہے جس کو روایات میں سب سے زیادہ رنج وغم کا موقع قرار دیا گیا ہے؟

جواب: فرصت کے لمحات کو ضائع کرنا۔

**سوال** اگر لوگ واجبات کو چھوڑ کر مستحبات کی انجام دہی کی فکر میں مشغول ہوں تو اس کے متعلق مولا علیؑ نے کیا فرمایا؟

جواب: فرمایا: ''جب تم فرائض سے منہ موڑ کر نوافل کی فضیلتیں حاصل کرنے لگ جاؤ گے تو یاد رکھو کہ فرض کو ضائع کر کے کسی فضیلت کو حاصل نہیں کرسکو گے۔

**سوال** امام موسیٰ کاظمؑ نے نکمّے اور زیادہ سونے والے کے متعلق کیا ارشاد فرمایا ہے؟

جواب: ''اللہ تعالیٰ بہت زیادہ سونے والے بندے اور نکمّے و بیکار انسان کو سخت دشمن رکھتا ہے''۔

**سوال** سب سے بڑا فقر روایات میں کس چیز کو کہا گیا ہے؟

جواب: جہالت کو۔



مجلسِ عزا کے اختتام پر سمجھنا چاہیئے کہ کام ختم نہیں ہوا بلکہ اب دین کا کام شروع کرنا ہے۔

**سوال** فرصت کے بہترین لمحات کا صحیح مصرف مولا علیؑ نے کیا قرار دیا ہے؟

جواب: فرمایا: ''انسان کے لئے کس قدر شایانِ شان ہے کہ اس کے پاس (اللہ کے ساتھ خلوت کی) ایسی گھڑی ہو جس میں اسے کوئی اور اپنی طرف متوجہ نہ کرے۔

**سوال** امام زین العابدینؑ نے صحیفۂ کاملہ میں کس قسم کی صحت وفرصت کی دعا کی ہے؟

جواب: ایسی صحت جو عبادت میں کام آئے اور ایسی فرصت جو دنیا سے بے تعلقی میں صَرف ہو۔

**سوال** وہ کونسا موقع ہے جب عذابِ خدا میں دیندار اور گناہ گار دونوں مبتلا ہو جاتے ہیں؟

جواب: جب کھلم کھلا گناہ ہو رہے ہوں اور دیندار و متقی افراد اُنہیں نہ روکیں۔

**سوال** یہ قول کس معصومؑ کا ہے کہ عوام الناس اسوقت تک خراب نہیں ہوتے جب تک خواص خراب نہ ہو جائیں؟

جواب: حضرت علیؑ ابن ابی طالبؑ۔

**سوال** مولا علیؑ نے فضیلتوں کی آخری حد کس کو قرار دیا ہے؟

جواب: علم کو۔

**سوال** دشمنوں کو کس کے ذریعے قابو میں لایا جاسکتا ہے؟

جواب: مولا علیؑ فرماتے ہیں: ''اپنے دشمن کو فضیلت کے ذریعے قابو میں لاؤ''۔

**سوال** غربت اور ناداری میں مولا علیؑ نے کس ذکر کو کثرت سے پڑھنے کی تاکید کی ہے؟

جواب: لَاحَولَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَظِيْمُ

**سوال** روایات میں بدترین کمائی کس کو قرار دیا گیا ہے؟

جواب: سود کی کمائی کو۔

نفس پر قابو پانے کے لئے بعض اوقات مباح عادتیں بھی چھوڑنا پڑتی ہیں۔
مثلاً زیادہ کھانا یا سگریٹ، پان وغیرہ کا استعمال۔

**سوال** رسولِ خدا نے اصل فقیر کسے قرار دیا ہے؟

جواب: فرمایا: ''جو زندگی میں آخرت کے لئے ثواب سمجھ کر کوئی مال نہ بھیجے خواہ اس کے مرنے کے بعد اسکا کثیر مال ہی کیوں نہ ہو''۔

**سوال** دین کے بارے میں غور وفکر اور دینی مسائل دریافت کرنے کے لئے ہفتہ میں کم از کم کتنے دن مقرر کرنے پر رسولِ خدا نے زور دیا ہے؟

جواب: کم از کم ایک دن۔

**سوال** دینی معاملات میں غور وفکر کرنے والا شیطان پر ایک ہزار عبادت گزار سے زیادہ بھاری ہوتا ہے یہ قول کس امامِ معصومؑ کا ہے؟

جواب: حضرت امام زین العابدینؑ کا۔

**سوال** دنیا کے کاموں میں کامیابی کا کیا نسخہ مولا علیؑ نے بیان فرمایا؟

جواب: فرمایا: ''جو دین کے لئے سرگرم ہوتا ہے اللہ اسکے دنیا کے کاموں کو پورا کردیتا ہے''۔

## Match کریں

| | |
|---|---|
| باقرؑ | رب کی خادمہ |
| مریمؑ | کتابِ کشکول |
| شیخ طوسیؒ | علوم کو شگافتہ کرنے والا |
| شیخ بہائیؒ | قبیلۂ بنی اسد |
| حبیب ابن مظاہرؑ | کتاب تہذیب الاحکام |



اپنے عیبوں پر نظر کرنا تمہیں غیروں کے عیبوں پر نظر کرنے سے روک دے گا۔
(رسولِ خدا کی ابوذر غفاریؓ کو نصیحت)

## مذہبی لطائف

ہارون رشید نے بہلول دانا سے پوچھا کہ کیا تم پسند کروگے کہ تمہیں خلیفہ بنا دیا جائے۔ بہلول نے کہا ہرگز نہیں۔ ہارون نے پوچھا کیوں؟

بہلول نے کہا اسلئے کہ میں نے اس مختصر عمر میں 3 خلفاء کو مرتے دیکھا ہے کیا تم نے کبھی کسی بہلول کی موت دیکھی۔

ایک یہودی نے کسی مسلمان کو دیکھا کہ رمضان میں بھنا ہوا گوشت کھا رہا ہے۔ یہودی کی رال ٹپکنے لگی اور وہ بھی کھانے بیٹھ گیا۔ مسلمان نے کہا تمہاری شریعت میں تو مسلمانوں کا ذبیحہ کھانا حرام ہے۔ یہودی نے کہا وہ تو ٹھیک ہے لیکن حرام خوری میں، میں اور تم اس وقت برابر ہیں۔

## پہچانیئے یہ کونسا گناہ ہے؟

۱۔ اس گناہ کے ارتکاب کرنے والی قوم کو بغیر چھلکے کی مچھلی کی شکل میں مسخ کردیا گیا تھا۔
۲۔ رسولِ خدا اس گناہ کا ارتکاب کرنے والی شکل تک کو دیکھنا بھی گوارا نہیں کرتے تھے۔
۳۔ اس گناہ کو کرنے والوں کی یہودیوں وعیسائیوں سے شباہت ہوتی ہے۔
۴۔ بغیر مجبوری کے اس گناہ کو کرنے والے کی غیبت کو بھی اکثر فقہاء اجازت دیتے ہیں۔
۵۔ بلا عذرِ شرعی اس عمل کو انجام دینے والے کی گواہی قبول نہیں ہوتی۔
۶۔ بلا عذرِ شرعی اس عمل کا ارتکاب کرنے والے غریب سیّد کو سہمِ سادات نہیں دیا جاسکتا۔
۷۔ بلا عذرِ شرعی اس گناہ کا ارتکاب کرنے والا نمازِ جماعت کی امامت نہیں کرسکتا۔

جواب: داڑھی مونڈنا

تواضع اور انکساری کے لبادے میں تکبّر سب سے بدترین تکبّر ہے۔

## امامِ زمانہؑ

**سوال** وہ کونسے دو دن ہیں جن میں ہمارے اعمال امامِ زمانہؑ کی خدمت میں پیش کئے جاتے ہیں؟

جواب: پیر اور جمعرات۔

**سوال** دعائے افتتاح کس امامِ معصومؑ سے منسوب ہے؟

جواب: امامِ زمانہؑ سے۔

**سوال** وہ کونسی دعا ہے جسے روزانہ صبح کے وقت پڑھنے سے امامِ زمانہؑ سے تجدید بیعت کی جاتی ہے؟

جواب: دعائے عہد۔

**سوال** جب امامِ زمانہؑ کے والد کی شہادت ہوئی تو اُس وقت امامِ زمانہؑ کی عمرِ مبارک کیا تھی؟

جواب: 5 سال۔

**سوال** امامِ زمانہؑ کے نائبین کا کیا کام تھا؟

جواب: وہ امامِ زمانہؑ اور شیعوں کے درمیان واسطہ تھے۔

**سوال** امامِ زمانہؑ نے پیدائش کے بعد سب سے پہلا کام کیا کیا تھا؟

جواب: اللہ کو سجدہ کیا تھا۔

**سوال** جس وقت امامِ زمانہؑ کی پیدائش ہوئی تھی اس وقت کس ظالم بادشاہ کی حکومت تھی؟

جواب: المعتمد (ملعون)۔

**سوال** امامِ زمانہؑ کی غیبت میں مومنین کی کم از کم 3 اہم ترین ذمہ داریاں بیان کریں؟

جواب: 1۔ واجبات پر عمل 2۔ حرام کاموں سے پرہیز 3۔ دین کی تبلیغ



تکبّر کی بیماری ہمیشہ احمقوں کو ہوتی ہے۔

**سوال** کیا دجال فقط ایک آدمی کا نام ہے؟

جواب: روایات سے لگتا ہے کہ بہت سے دجال خروج کریں گے اور حضرت حُجتؑ کے ہاتھوں قتل ہوں گے دجال کے معنیٰ فریب دینے والے اور حق سے روکنے والے کے ہیں۔ کچھ روایات میں ہے کہ حضرت عیسیٰؑ دجال کو قتل کریں گے۔

**سوال** کیا امامِ زمانہؑ کے چاروں نائبینِ خاص ہاشمی سیّد تھے؟

جواب: بقول آیت اللہ ناصر مکارم شیرازی نائبینِ خاص میں سے کسی ایک کا بھی سیّد ہونا ثابت نہیں۔

**سوال** کیا امامِ زمانہؑ کا نام یا لقب القائمؑ کے ذکر ہونے پر کھڑے ہو کر تعظیم کرنا واجب ہے؟

جواب: کھڑے ہونا واجب نہیں البتہ بہتر ہے۔

## اصحابِ اہلِ بیتؑ

**سوال** بتایئے وہ کونسے صحابی مولا علیؑ تھے جو فنِ خطابت کے اِتنے ماہر تھے کہ مولا علیؑ کی موجودگی میں مولا علیؑ کی فرمائش پر خطاب کیا کرتے تھے؟

جواب: حضرت صعصعہ ابن صوحانؓ۔

**سوال** بتایئے دفن کے بعد مولا علیؑ کی قبر پر کس نے مجلس پڑھی جبکہ امام حسنؑ، امام حسینؑ، محمد بن حنفیہؒ، حضرت عباسؑ اور بعض بڑے صحابہ بھی موجود تھے؟

جواب: صعصعہ ابن صوحانؓ۔

**سوال** حضرت سلمانؓ فارسی کے علاوہ اور کون کون سے کم از کم دو اصحابِ معصومینؑ ایسے ہیں جن کے لئے کہا گیا ہے کہ وہ ہم اہلِ بیتؑ میں سے ہیں؟

جواب: 1۔ فضیل ابن یسارؓ 2۔ یوسف ابن یعقوبؒ

> لوگوں کا ایمان اسوقت تک کامل نہیں ہوتا جب تک وہ جھگڑے اور مخالفت کرنے سے ہاتھ نہ اُٹھائیں۔

**سوال** حضرت مالک اشترؒ کس امامِ معصومؑ کے خصوصی صحابی تھے؟

جواب: امیرالمومنین حضرت علیؑ کے۔

**سوال** مالک کے نام کے ساتھ اشتر کیوں ہے؟

جواب: جنگِ یرموک میں اُن کے جسم پر لگے ہوئے زخموں اور نشانات کی بناء پر اُنہیں اشتر کہا جانے لگا۔

**سوال** مالک اشترؒ کو کس نے شہید کیا؟

جواب: حاکمِ شام نے زہر دلوا کر شہید کروایا۔

**سوال** مالک اشترؒ کی فضیلت میں مولا علیؑ نے کیا ارشاد فرمایا تھا؟

جواب: مالک اشترؒ میرے لئے ایسے ہی تھے جیسا میں رسولؐ اللہ کے لئے تھا۔

**سوال** یہ جملہ کس مشہور اہلِ سنت عالم کا تھا کہ "اگر کوئی یہ قسم کھالے کہ عرب وعجم میں علیؑ کے علاوہ مالک اشترؒ سے بڑھ کر کوئی شجاع نہیں تو اُس کی قسم صحیح ہے؟

جواب: ابن ابی الحدید کا (جنھوں نے نہج البلاغہ کی شرح بھی لکھی ہے)۔

**سوال** آج کل مالکِ اشترؒ کی اولاد میں سے جو لوگ ہیں اُنہیں کیا کہا جاتا ہے؟

جواب: اُنہیں اشتری ، کلباسی یا ہمدانی کہا جاتا ہے۔

**سوال** مالکِ اشترؒ امام علیؑ کے صحابی ہونے کے علاوہ اور کس معصومؑ کے مددگار بنیں گے؟

جواب: امامِ زمانہؑ کے۔

### جوابات : تصویری مسائل

1. جی ہاں۔البتہ الگ الگ پڑھنا زیادہ بہتر ہے۔
2. جی نہیں۔البتہ اگر صرف رنگ ذرا تبدیل ہوا ہو تو جائز ہے۔
3. بعض علماء نے اِسے مکروہ قرار دیا ہے۔
4. ناف کٹنے سے پہلے۔
5. جی نہیں۔عورتیں قبرستان جاسکتی ہیں۔
6. حرام ہے۔
7. جی ہاں۔



> جس طرح مریض غذا سے لطف اندوز نہیں ہوتا اسی طرح دنیادار شخص بھی ذکرِ خدا سے لطف اندوز نہیں ہوتا۔(حضرت عیسیٰؑ)

## خاندانِ اہلِ بیتؑ

**سوال** بتایئے وہ کونسے معصومؑ تھے جنھوں نے اپنے قاتل کے لئے وصیّت کی تھی کہ اس قیدی کی دیکھ بھال کرنا اور اسکے کھانے پینے کا خیال رکھنا؟

جواب: مولا علیؑ۔

**سوال** بتایئے سب سے پہلے کس نے معصومہ قمؑ کے لئے لفظِ معصومہ کہا؟

جواب: حضرت امام علی رضاؑ نے۔امامؑ نے فرمایا:"جس نے معصومہؑ کی زیارت کی اس نے میری زیارت کی"۔

**سوال** بتایئے مولا علیؑ کے لئے امیرالمومنینؑ کا خاص لقب سب سے پہلے کس کی زبانِ مبارک پر آیا؟

جواب: رسولِ خداؐ کی زبانِ مبارک پر۔

**سوال** حضرت فاطمہ بنت اسدؑ کے 4 بیٹے تھے۔چھوٹے بیٹے کا کیا نام تھا؟

جواب: حضرت علیؑ ابن ابی طالبؑ۔

**سوال** بتایئے پیغمبرِؐ اسلام کی وہ کونسی چچی تھیں جن کی نمازِ جنازہ میں پیغمبرِؐ اسلام نے 40 تکبیریں پڑھیں تھیں؟

جواب: حضرتِ فاطمہ بنتِ اسدؑ۔

**سوال** پیغمبرِؐ اسلام اپنی چچی فاطمہ بنت اسدؑ کو کیا کہا کرتے تھے؟

جواب: ماں۔

**سوال** رسولؐ اللہ کے چچا حضرت حمزہؑ کی بیوہ کا کیا نام تھا؟

جواب: حضرت خولہ۔

جوتھوڑی دیر کے لئے تعلیم کی مشقّت برداشت نہ کرے گا تو جہالت کی مشقت میں پوری زندگی بسر کرے گا۔

**سوال** حضرت امام زین العابدینؑ کی وہ کونسی زوجہ تھیں جن سے زیدؑ شہید پیدا ہوئے تھے؟

جواب: حوراء۔

**سوال** جنت البقیع میں پیغمبرِ اسلامؐ کی 2 پھپھیوں کی قبریں ہیں اُن کے کیا نام ہیں؟

جواب: حضرت عاتکہؒ اور حضرت صفیہؒ۔

## متفرق معلومات

**سوال** بتایئے امام حسنؑ نے ضربت لگنے کے بعد کس طبیب کو مولا علیؑ کے علاج کے لئے بلایا تھا؟

جواب: اثیر بن عمرو۔

**سوال** بتایئے وہ کونسی ملعونہ عورت تھی جس نے ابن ملجم سے شادی کے سلسلے میں حضرت علیؑ کے قتل کو مہر قرار دیا تھا؟

جواب: قُطام۔

**سوال** قُطام نے مولا علیؑ کے قتل کو ابن ملجم سے شادی کے لئے مہر کے طور پر کیوں رکھا تھا؟

جواب: کیونکہ اس کافرہ عورت کے خاندان کے کئی افراد جنگِ نہروان میں حضرت علیؑ کے ہاتھوں مارے گئے تھے اِس لئے اُس کے دل میں انتقام کی آگ دہک رہی تھی۔

**سوال** وہ کونسی شخصیت ہے جس نے سب سے پہلے کہا تھا

''لَا فَتٰی اِلَّا عَلِی لَا سَیفَ اِلَّا ذُوالْفِقَار''۔

جواب: حضرت جبرئیلؑ۔

**سوال** وہ کونسا جملہ ہے جسکا اوّل کفر ہے اور آخری ایمان ہے؟

جواب: لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ۔



عالم اور طالبِ علم اگر کسی علاقے سے گذر جائیں تو خدا اُس آبادی کی قبروں پر سے 40 دن تک عذاب اُٹھالیتا ہے۔

**سوال** سب سے پہلا جھوٹ کس نے بولا تھا؟

جواب: ابلیس نے (میں آدمؑ سے بہتر ہوں اَنَا خَیرٌ مِّنْهُ) (سورۂ اعراف آیت ۱۲)

**سوال** وہ کونسی حلال چیز ہے جو خدا کو سب سے زیادہ ناپسند ہے؟

جواب: طلاق۔

**سوال** وہ کونسی چیز ہے جو شیطان کو سب سے زیادہ تکلیف پہنچاتی ہے؟

جواب: بنی آدم کا سجدہ کرنا۔

**سوال** بتایئے دعائے ندبہ کو کن 4 دنوں میں (4 عیدوں میں) پڑھنے کی تاکید آئی ہے؟

جواب: جمعہ کے دن، عیدالفطر، عیدالاضحیٰ اور عیدِ غدیر کے دن۔

**سوال** بتایئے عَلَم کس نبی کی ایجاد ہے؟

جواب: حضرت ابراہیمؑ۔

**سوال** ایران میں ایک اندازے کے مطابق کتنے افراد کا نام امام علی رضاؑ کے نام پر رضا ہے؟

جواب: 10 لاکھ افراد کے نام میں رضا آتا ہے۔

**سوال** اُس عظیم خاتون کا نام بتایئے کہ جس نے حضرت مسلمؑ بن عقیلؑ کو کوفے میں پناہ دی تھی؟

جواب: طوعہ۔

**سوال** یہ جملہ پاکستان کے کس مشہور مبلّغ کا ہے کہ ہمارے جلوس غیروں کی تبلیغ کے لئے اور مجالس ہماری عوام کی اصلاح کے لئے تھیں لیکن افسوس اب مجالس بھی غیروں کے لئے ہوگئیں اور عوام کی اصلاح کا پہلو ختم ہوگیا؟

جواب: علّامہ تقی شاہ نقوی۔

**توفیقات کے خزانے درود پڑھنے سے حاصل ہوتے ہیں۔(امام سجادؑ)**

**سوال** یہ جملہ کس مشہور عالم عارف کا ہے کہ 24 گھنٹے میں ایک گھنٹہ بلکہ اس سے بھی کم بولنا بہتر ہے؟

جواب: آیت اللہ تقی بہجتؒ۔

**سوال** آیت اللہ رضا بہاؤالدینیؒ کس عالم عارف کے متعلق یہ بات فرماتے تھے کہ وہ (آخرت کے اعتبار سے) اس دنیا کے امیر ترین آدمی ہیں؟

جواب: آیت اللہ تقی بہجتؒ۔

**سوال** آیت اللہ بہجتؒ سب سے بہترین ذکرِ خدا کس کو قرار دیتے تھے؟

جواب: گناہ کا موقع آنے کے بعد اُس سے رُک جانا سب سے بہترین ذکرِ خدا ہے۔

**سوال** اگر کسی لڑکی کو اپنی قمری تاریخِ پیدائش معلوم نہ ہو تو وہ خود کو شمسی لحاظ سے کس دن بالغہ سمجھے گی؟

جواب: جس دن وہ شمسی لحاظ سے بالغہ ہوئی ہو اور اُس کے 9 سال مکمل ہو جائیں اس میں سے ساڑھے ستانوے (97.5) دن منہا کرلے وہی دن قمری لحاظ سے اسکے بلوغ کا پہلا دن ہوگا۔

**سوال** کیا نابالغ بچی بغیر پردے کے نماز پڑھ سکتی ہے؟

جواب: جی نہیں۔صحیح پردے کے بغیر اسکی نماز غلط ہوگی۔

**سوال** رسولِ خدا کی قبرِ مبارک پر کس نے پانی چھڑکا؟

جواب: حضرت بلال حبشیؓ نے قبرِ مبارک کے سرہانے سے پانی چھڑکنا شروع کیا۔

**سوال** رسولِ خدا نے بیت المقدس کی طرف رُخ کرکے کتنے ماہ نماز ادا کی؟

جواب: 16 یا 17 مہینے۔

**سوال** اسلام میں قریش کے سامنے سب سے پہلے بلند آواز سے قرآن پڑھنے والے کونسے صحابی تھے؟

جواب: حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ۔



**داڑھی میں 70 بار کنگھی کرنے سے 40 روز تک شیطان دور ہو جاتا ہے۔**

**سوال** وہ کونسے صحابیٔ رسولؐ تھے جن کا انتقال سب سے آخر میں ہوا؟

جواب: حضرت عامر بن واصلہ (وفات 100 ھجری) یا حضرت انس (وفات 93 ھجری)۔

**سوال** اصحابِ کہف کس نبی کی شریعت پر عمل کرتے تھے؟

جواب: حضرت عیسیٰؑ کی۔

**سوال** مدینہ میں حضرت بلالؓ کے علاوہ اور کونسے صحابی مسجدِ نبویؐ میں اذان دینے کے لئے مقرر تھے؟

جواب: حضرت عبداللہ ابن اُمِّ مکتومؓ۔

**سوال** عورتوں میں سب سے پہلے سینے پرونے کا کام کس نے شروع کیا؟

جواب: حضرت سارہؑ (زوجۂ حضرت ابراہیمؑ)۔

**سوال** عورتوں میں کان چھیدنے کا سلسلہ سب سے پہلے کس سے شروع ہوا؟

جواب: حضرت حاجرہؑ (زوجۂ حضرت ابراہیمؑ)۔

**سوال** رسولؐ اکرم کے دور میں عورتوں کو غسلِ میت دینے کے لئے کون سی صحابیہ مقرر تھیں؟

جواب: نسیبہ (اُمِّ عطیہ)۔

**سوال** بطنِ مادر میں موجود بچے کی روح کس مہینے میں پڑتی ہے؟

جواب: جب بچہ 4 ماہ کا ہو جائے۔

**سوال** قیامت کے دن تمام اُمتوں کی کتنی صفیں ہوں گی؟

جواب: 120 صفیں۔

**سوال** اُن 120 صفوں میں سے رسول اللہؐ کی اُمت کی کتنی صفیں ہوں گی؟

جواب: 80۔

انتظارِ فرج ایک قلبی کیفیت کا نام نہیں بلکہ عمل سے عبارت ہے۔
(آیت اللہ خامنہ ای)

**سوال** بنی اسرائیل نے بچھڑے کی پوجا کتنے دن تک کی تھی؟

جواب: 40 دن تک۔

**سوال** جنوں کا ذکر قرآن میں کتنی بار آیا ہے؟

جواب: 30 بار سے زائد۔

**سوال** وہ کونسے دو فقہاء ہیں جنہیں القدیمین کے نام سے یاد کیا جاتا ہے؟

جواب: ابن جنید اور ابن ابی عقیل۔

**سوال** باپ اور ماں اگر دونوں سیّد ہوں تو اولاد سیّد کہلاتی ہے بتایئے اگر باپ غیر سیّد ہو اور ماں سیدانی ہو تو عام طور پر اولاد کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب: علوی۔

**سوال** کیا یہ بات صحیح ہے کہ سادات رضوی کو سادات تقوی بھی کہا جاتا ہے؟

جواب: جی ہاں۔

**سوال** وہ کونسی مشہور زیارت ہے جس میں 100 مرتبہ سلام اور 100 مرتبہ لعن پڑھے جاتے ہیں؟

جواب: زیارتِ عاشورہ۔

**سوال** صحیفۂ کاملہ کی اب تک کتنی شرحیں لکھی جا چکی ہیں؟

جواب: 50 سے زائد۔

مولا علیؑ ارشاد فرماتے ہیں کہ جو اکیلے میں اپنے علم پر عمل نہیں کرتا
وہ بھرے مجمع میں علم کو ذلیل کرتا ہے ——————(غرر الحکم)



آیت اللہ ناصر مکارم شیرازی فرماتے ہیں کہ اہلِ بیتؑ کے چاہنے والوں کے لئے آبادی میں کمی نقصان دہ ہے۔ حالات کا تقاضہ ہے کہ ان کی آبادی میں اضافہ ہو۔

## القابات

| | |
|---|---|
| هازم اللذّات | حضرت عزرائیلؑ |
| خاتم المہاجرین | رسولؐ خدا کے چچا حضرت عباسؓ (جنہوں نے سب سے آخر میں ہجرت کی)۔ |
| مسیح اللہ | حضرت عیسیٰؑ |
| صاحب السّر | حضرت حزیفہ یمانیؓ (رسولؐ کے رازدار) |
| ذوالشھادتین | حضرت خذیمہ بن ثابتؓ (ان کی گواہی دو افراد کی گواہی کے برابر تھی) |
| ذوالجناحین | حضرت جعفر طیّارؓ (دو پروں والا یا دو بازوؤں والا)۔ |
| روح الامین | حضرت جبرئیلؑ |

## تاریخ

**سوال** بی بی شطیطہ کس امامِ معصومؑ کے زمانے میں موجود تھیں؟

جواب: امام موسیٰ کاظمؑ۔

**سوال** بی بی شطیطہ کی نمازِ جنازہ کس امامِ معصومؑ نے پڑھائی تھی؟

جواب: حضرت امام موسیٰ کاظمؑ نے۔

**سوال** بی بی شطیطہ کی قبرِ مبارک کہاں ہے؟

جواب: ایران کے شہر نیشاپور میں۔

مبلّغین خود کو کنواں نہ سمجھیں بلکہ بہتا ہوا پانی سمجھیں جو خود جاکر ہر جگہ کو سیراب کرتا ہے۔ (آیت اللہ شیخ جوادِ آملی)

**سوال** بی بی شطیطہ نے خمس میں کونسی چیزیں ادا کی تھیں؟

جواب: ایک درھم اور کپڑے کا ایک ٹکڑا۔

**سوال** نمازِ جنازہ پڑھانے کے علاوہ امام موسیٰ کاظمؑ نے بی بی شطیطہ کو کیا چیز بطور تحفہ دی تھی؟

جواب: سلام بھجوانے کے علاوہ کفن اور 40 درھم عطا فرمائے تھے۔

**سوال** امام موسیٰ کاظمؑ مدینے میں تھے اور بی بی شطیطہ نیشاپور میں تھیں تو پھر امامؑ نے کیسے اُن کی نمازِ جنازہ پڑھائی؟

جواب: امام موسیٰ کاظمؑ بطورِ اعجاز مدینہ سے نیشاپور نماز پڑھانے کے لئے آئے تھے۔

**سوال** بی بی شطیطہ کی قبر پر حاجت طلب کرنے کے لئے علماء نے کونسا مجرّب عمل بتایا ہے؟

جواب: سورۂ یٰس کی تلاوت بی بی شطیطہ کو ھدیہ کرکے جو دعا مانگی جائے وہ قبول ہو جاتی ہے۔

**سوال** کیا یہ عمل اپنے وطن میں رہتے ہوئے بھی کیا جاسکتا ہے؟

جواب: اگر اُن کی قبر پر جانا فی الحال ممکن نہ ہو تو اپنے وطن میں بھی اس عمل کو کیا جاسکتا ہے۔

**سوال** خاص طور پر کونسی دعائیں بی بی شطیطہ کی قبر پر خصوصیت سے قبول ہوتی ہیں؟

جواب: بے اولاد لوگوں کا صاحبِ اولاد ہو جانا زیادہ مشہور ہے۔

**سوال** آیتِ تطہیر کے نازل ہونے کے کتنے روز بعد تک پیغمبرِ اسلام درِ سیّدہ پر آکر آیتِ تطہیر کی تلاوت کرتے تھے؟

جواب: 40 روز تک۔

**سوال** مولا علیؑ کے وفادار اور مخلص صحابی محمد بن ابی بکر کی والدہ کا نام کیا تھا؟

جواب: حضرت اسماء بنتِ عمیسؓ۔



مسلمان نماز میں ہاتھ کھولنے اور ہاتھ باندھنے پر جھگڑ رہے ہیں اور اُن کا دشمن اُن کے ہاتھوں کو کاٹنے کی فکر میں ہے۔ (امام خمینیؒ)

**سوال** حضرت ابوبکر کی وفات کے بعد اسماء بنتِ عمیسؓ کی شادی کس عظیم شخصیت سے ہوئی؟

جواب: امیر المومنین حضرت علیؑ سے۔

**سوال** شہزادی فاطمہ زہراؑ کی شہادت کے بعد غسل میں مدد دینے کے لئے کس خاتونِ معظّمہ نے مدد کی؟

جواب: حضرت اسماء بنت عمیسؓ نے۔

**سوال** حضرت زہراؑ کی اس خواہش کے مطابق وہ تابوت کس نے بنوایا جس میں میت کا جسم ظاہر نہ ہو؟

جواب: حضرت اسماء بنت عمیسؓ۔

**سوال** مکتبِ تشیّع کے اُن عظیم محدّث کا نام بتایئے جو ثقۃ الاسلام اور رئیس المحدّثین کہلاتے ہیں؟

جواب: محمد ابن یعقوب کلینیؒ۔

**سوال** شیخ کلینیؒ کو اصولِ کافی لکھنے میں کتنے سال لگے؟

جواب: 20 سال۔

**سوال** کتاب الکافی کتنے حصّوں پر مشتمل ہے؟

جواب: 3 حصّوں میں۔ 1۔اصولِ کافی 2۔فروعِ کافی 3۔روضۂ کافی

**سوال** عربی زبان بولنے والے کون سے 5 انبیاءؑ ہیں؟

جواب: حضرت ہودؑ ، حضرت صالحؑ ، حضرت شعیبؑ ، حضرت اسماعیلؑ ، حضرت محمد مصطفیٰؐ

مولا علیؑ فرماتے ہیں کہ جو اپنے آپ کو تعلیم دے اور ادب سکھائے وہ دوسروں کو تعلیم دینے والے سے زیادہ احترام کا مستحق ہے
(بحار الانوار جلد 2)

## مقدّس مقام پہچانیئے

جواب صفحہ 43 پر ملاحظہ کیجئے۔



١۔ یہ مقدّس مقام روضۂ رسولؐ کے سامنے مدینہ منوّرہ میں واقعہ ہے۔

٢۔ اس مقدّس جگہ پر 10 ہزار سے زائد صحابہ کرام کی قبور ہیں۔

٣۔ اس مقدّس جگہ میں سب سے پہلے رسولؐ کے محبوب صحابی حضرت عثمان ابن مظعونؓ دفن ہوئے۔

٤۔ اس عظیم ومقدّس جگہ پر 4 معصوم اماموںؑ کی قبور ہیں۔

٥۔ رسولِ خداؐ اکثر اس مقدّس جگہ پر مدفون قبور کی زیارت کے لئے تشریف لاتے تھے۔

٦۔ اس مقدّس جگہ پر موجود قبروں پر بنی عمارتوں اور گنبدوں کو شاہ سعود کے دورِ حکومت میں 8 شوال، 21 اپریل 1925ء کو ڈھا دیا گیا۔



٨۔ اس مقدّس جگہ کو ڈھانے کے لئے مفتیوں کو جان کا خوف دلا کر مجبور کر کے فتاویٰ حاصل کیے گئے۔

٩۔ اِس مقدّس مقام پر موجود قبور کے منہدم کرنے والوں کو عام طور پر تمام دنیا وھابی کہتی ہے۔

## امام حسینؑ پر سب سے زیادہ گریہ کرنے والا پرندہ



پرندوں میں سب سے زیادہ جس کو امام حسینؑ کی شہادت پر صدمہ پہنچا وہ پرندہ اُلّو ہے۔

امام علی رضاؑ فرماتے ہیں: یہ پرندہ رسولؐ خدا کے زمانے میں گھروں اور محلّوں میں رہتا تھا اور جب کوئی انسان کچھ کھا رہا ہوتا تو اُس کے سامنے آکر بیٹھ جاتا اور لوگ بھی اِس کو کچھ نہ کچھ کھانے کو دیتے تھے وہ اسے کھا کر پھر اُڑ جاتا تھا لیکن جب امام حسینؑ شہید ہوئے تو اس نے آبادیوں کو چھوڑ دیا اور ویرانے، پہاڑوں اور صحراؤں کو بسا لیا اور کہنے لگا تم بدترین قوم ہو کیونکہ تم نے اپنے نبیؐ کے فرزند کو شہید کر دیا مجھے اب تم پر بھروسہ نہیں رہا۔ (کامل الزّیارات ص 390 ابن قولویہ)

امام صادقؑ فرماتے ہیں: اُلّو پورے دن روزہ رکھتا ہے اور رات آنے پر خدا کے رزق سے افطار کرتا ہے (کامل الزّیارات ص 321 ابن قولویہ) پھر اس وقت سے لیکر صبح تک امام حسینؑ پر نوحہ و ماتم کرتا ہے۔




## عیدِ غدیر کے دن ایک لاکھ حج اور ایک لاکھ عمرے کا ثواب

بروایت امام جعفرِ صادقؑ اگر کوئی شخص عیدِ غدیر کے دن زوالِ آفتاب سے آدھے گھنٹے پہلے دو رکعت نماز اِس انداز سے پڑھے کے ہر رکعت میں 1 مرتبہ سورۂ الحمد، 10 مرتبہ سورۂ توحید، 10 مرتبہ آیت الکرسی اور 10 مرتبہ سورۂ قدر پڑھے تو خدا اس کو ایک لاکھ حج اور ایک لاکھ عمرے کا ثواب عطا فرمائے گا اور جو حاجات بھی دنیا وآخرت کی طلب کرے گا وہ نہایت آسانی کے ساتھ پوری ہوجائیں گی۔۔(وسائل الشیعہ ۔شیخ حُرّ عاملیؒ)

## عیدِ غدیر کے دن روزہ رکھنے کا ثواب

امام جعفرِ صادقؑ نے فرمایا: غدیر کے دن کا روزہ دنیا کی عمر کی مقدار کے روزے کی مانند ہے۔ (یعنی اگر انسان دنیا کی عمر کے برابر زندہ رہے اور تمام دن روزہ رکھے تو غدیر کے دن کے روزہ رکھنے والے کو اتنا ہی ثواب دیا جائے گا)

یاد رہے کہ جس کے ذمّے کوئی قضاء روزہ ہو وہ مستحب روزہ نہیں رکھ سکتا۔ البتہ اگر عیدِ غدیر کے دن قضاء روزہ رکھے اور افسوس کرے کہ اگر کوئی قضاء روزہ نہ ہوتا تو آج عیدِ غدیر کا روزہ رکھتا تو انشاء اللہ خدا اُسے عیدِ غدیر کے اِس روزے کا بھی ثواب عطا فرما دے گا۔۔(عوالم ۔شیخ عبداللہ بحرانیؒ)



## تصویری حدیث




حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

قیامت کے دن علماء کے قلم کی روشنائی کو شہداء کے خون سے تولا جائے گا ، اس وقت علماء کے قلم کی روشنائی کا وزن شہداء کے خون سے زیادہ ہوگا۔۔ (بحارالانوار، جلد 22)

## کیا آپ جانتے ہیں۔؟



کیا آپ جانتے ہیں کہ چیونٹی اور ہُدہُد کا ذکر قرآن میں حضرت سلیمانؑ کے قصّے میں آیا ہے، یہ دونوں جانور اپنی قوم کو نقصان سے بچانا چاہتے تھے۔۔

**جواب :** مقدّس مقام پہچانیئے ---------- جنّت البقیع

